# تعارف نور ہدایت فاؤنڈیشن (رجسٹرڈ) لکھنؤ

**بیادوبتاسی**

مصلح ملت، مجدد شریعت، محیی الدین آیۃ اللہ العظمیٰ حضرت غفرانمآب مولانا سید دلدار علی نقویؒ (۱۱۶۶ھ/ ۱۷۵۳ء—۱۲۳۵ھ/ ۱۸۲۰ء)

**قیام: ۱۵/جمادی الاول ۱۴۲۴ھ مطابق ۱۶/جولائی ۲۰۰۳ء**

**صدر بانی**

قائد ملت مولانا **سید کلب جواد** صاحب قبلہ وکعبہ مدظلہ

**ہمارا مشن**

حضرت غفران مآبؒ جنوبی ایشیاء کے اولین مجتہد ہیں جن کے مصنفات ومولفات اور مساعی جمیلہ نے دین وشریعت کو صحیح خدوخال میں پیش کرنے کا مجاہدہ کیا، نور ہدایت کو جنوبی ایشیاء کے کونے کونے تک پہنچانے کی سعی مشکور کی اور شیعہ سماج کو دینی قیادت دی۔ انہیں کے مشن کی توسیع ہے **نور ہدایت فاؤنڈیشن**، انہیں کے انمٹ نقوش ہمارے رہنما ہیں۔

آج اطلاعاتی ٹکنالوجی (IT) کی ترقی کے زمانہ میں جب ہر قسم کے مثبت ومنفی اطلاعات کی یلغار سے انسانی ذہن بوجھل ہو چکا ہے، ایسے میں اسلام کو حقیقی شکل میں صحیح طور سے عصری زبان اور محاورے میں پیش کرنا وقت کی اہم ضرورت ہے۔ اسی کے مدنظر ہم نے اشاعتی شعبہ کو منظم کیا ہے۔ فاؤنڈیشن ایک معیاری ماہنامہ **''شعاع عمل''** بڑے دیدہ زیب گٹ اپ میں شائع کر رہا ہے۔ اس جریدہ میں تازہ بہ تازہ بلند پایہ مضامین کے ساتھ ہم ماضی کے اپنے قابل فخر ویادگار زمانہ ارباب قلم کی سدابہار قسم کی تخلیقات بھی جستہ جستہ منظر عام پر لا رہے ہیں۔ مزید سالانہ مجالس عظیم کے موقع پر **خاندان اجتہاد نمبر** بھی بطور سالنامہ پیش کیا جاتا ہے۔

تعلیم بھی IT کی ہی ہم قافیہ ہوتی ہے۔ اس جانب بھی ہماری خصوصی توجہ ہے۔ **اسلامک اسٹڈیز سینٹر** اور **مکتبۃ الزہراء** قائم کئے جا چکے ہیں جو علی الترتیب طلبہ وطالبات کو علاحدہ علاحدہ ضروری دینی تعلیم دینے کے لئے سرگرم عمل ہیں۔

IT اور تعلیم بے مقصد ہو کر رہ جاتے ہیں اگر ان کے فائدے سماج کے ہر طبقہ تک نہ پہنچائے جا سکیں خصوصاً کمزور، بے سہارا، پچھڑے ہوئے لوگوں کو سہارا دے کر انھیں اٹھایا نہ جائے، ان کی کمیوں اور خرابیوں کو دور نہ کیا جائے۔ اسی لئے سماجی بہبود، سماج کے بے جا رسم ورواج کی اصلاح، غریب وبے سہارا کی امداد، بیماروں کے علاج ومعالجہ کا حتی المقدور مناسب انتظام کرنا ہمارا نصب العین ہے۔

سماجی بہبود واصلاح کے ذیل میں ہی تحفظ اوقاف بھی آتے ہیں۔ ہمارے اسلاف نے اپنے نیک جذبہ سے جو اوقاف قائم کئے تھے وہ قوم کا بڑا گراں مایہ سرمایہ ہیں، ان کے مناسب رکھ رکھاؤ اور بہتری کے لئے ہم ہمیشہ کوشاں رہیں گے۔

**اغراض ومقاصد**

**پیغام محبت**

- ملک میں آپسی بھائی چارہ، میل ملاپ کا ماحول پیدا کرنا
- حب الوطنی کے جذبہ کو فروغ دینا
- قوم وملت کی ترقی کے لئے کام کرنا
- شیعہ قوم کی تعلیم اور مقاصد کو لوگوں تک پہنچانا

**تعلیم**

- تعلیم کے فروغ کے لئے تعلیمی اداروں کا قیام وتنظیم وانتظام
- پرائمری سطح سے اعلیٰ سطح تک تعلیم کا بندوبست کرنا
- ٹکنکل تعلیمی اداروں اور دینی تعلیم گاہوں کا قیام وتنظیم وانتظام

۞ کتب خانہ اور دار المطالعہ (ریڈنگ روم) کا انتظام کرنا

**غریب اور بے سہاروں کی امداد**

۞ قوم کے غریب طبقہ کے بچوں کی مفت تعلیم وتربیت، نیز معذوروں، یتیموں، بیواؤں، بے سہارا ضعیفوں کو حسب امکان روزگار کے وسائل مہیا کرانا

۞ غریب ونادار عورتوں کو مناسب تربیت دے کر روزگار خود روزگار سے لگانا

**نشر واشاعت**

۞ فاؤنڈیشن کے خیالات کو لوگوں تک پہنچانے کے لئے کتب وجرائد وغیرہ شائع کرنا

**سماجی بہبود**

۞ معاشرہ میں پھیلے غلط بیہودہ رسم ورواج اور برائیوں کو دور کرنے کے لئے کام کرنا، بغیر جہیز کی شادی کرانا، غریب لڑکیوں اور بیوہ عورتوں کی شادی اپنے خرچ سے کرانا

۞ معاشرے میں پھیلی ہوئی برائیوں، بداخلاقیوں اور کٹر پن کی مخالفت کرنا اور انہیں دور کرنے کے لئے کام کرنا

**علاج ومعالجہ**

۞ غریب حضرات کے بہتر علاج کے لئے چیریٹیبل اسپتال اور میڈیکل کالج، (سرکاری اجازت ومنظوری کے بعد) کھولنا جہاں جدید ذرائع سے علاج اور مفت دوا فراہم کرانا

**خدمات وعزائم**

**ماہنامہ شعاع عمل (اردو، ہندی) لکھنؤ** (مدیر: اسیف جائسی)

۞ ۱۵ر جمادی الاول ۱۴۲۵ھ/ جولائی ۲۰۰۴ء سے جاری

۞ دیدہ زیب کور، جاذب نظر گٹ اپ، معنوی خوبیوں سے مزین

۞ معیاری علمی وتحقیقی مضامین کے ذریعہ قوم کی دینی آگہی کے لئے مسلسل کوشاں

۞ ماہ جولائی ۲۰۰۴ء سے مسلسل پابندی کے ساتھ اشاعت

۞ خصوصی نمبروں کی اشاعت پر خصوصی توجہ

۞ اب تک شائع خصوصی شمارے: محرم نمبر (ہر سال) سیدۂ عالم نمبر، امام حسن عسکریؑ نمبر، سیدہ زینبؑ نمبر، مرسل اعظم نمبر، اتحاد اسلامی نمبر، اربعین نمبر

زر سالانہ -/200 روپیہ (دوسو روپیہ صرف)

**اسلامک اسٹڈیز سنٹر، لکھنؤ**

۞ قیام: ۱۵ر جمادی الاول ۱۴۲۷ھ/ جون ۲۰۰۶ء

۞ اسکول، کالج خصوصاً انگریزی اسکولوں کے طلاب کے لئے دینیات، تجوید، عربی، فارسی کی تعلیم کا انتظام

۞ مضمون نگاری اور تحقیقی امور پر خاص توجہ

**مکتبۃ الزہراء**

۞ یہ دراصل یکم جنوری ۱۹۸۴ء کو آقائے شریعت صفوۃ العلماء رحمت مآب کے ذریعہ قائم ہونے والے اس خاص مکتب کی نشأۃ ثانیہ ہے۔

۞ قوم کی خواتین کے لئے عربی، فارسی، دینیات اور تجوید کی تعلیم کا انتظام

۞ مضمون نگاری اور تحقیقی کاموں پر خصوصی توجہ

**عمدۃ العلماء کتب خانہ ورحمت مآب دار المطالعہ**

۞ کئی ہزار دینی کتابوں کا قابل قدر ذخیرہ

۞ عوام وخواص کے استفادہ کے لئے وقف

**اوقات: ۹ر بجے صبح سے دوپہر ۱۲ر بجے تک (جمعہ کو تعطیل)**

**عماد الاسلام بک ڈپو**

۞ فاؤنڈیشن اور دیگر قومی ناشروں کی کتب کی فروخت کا خاص انتظام

**نشر واشاعت**

۞ عصری تقاضوں کے تحت کتب اور کتابچوں کی اشاعت

**چند عنوان (شائع کردہ):**

۞ امام زین العابدینؑ کی زندگی (از رہبر انقلاب اسلامی، ایران) اردو ترجمہ

۞ تصور مہدیؑ (شہید باقر الصدرؒ) اردو ترجمہ

۞ انسان اعظم (حیات امیر المومنینؑ) از علامہ ہندی سید احمد نقوی

❁ امیر مختارؒ (مختار نامہ) از مولانا حسن ظفر نقوی کراچی
❁ نشان راہ (مضامین) از مولانا حسن ظفر نقوی (ہندی ترجمہ)
❁ علمدار کربلا (ہندی) از شکیل شمسی
❁ گلکدۂ مناقب (کلام فاخرؔ، ذاخرؔ، فاطرؔ و کاملؔ)
❁ شیعہ۔سنی سمجھوتہ ادارۂ نور ہدایت فاؤنڈیشن
❁ محکم آیات ڈاکٹر رضا حسین رمزؔ لکھنؤ
❁ صحیفۃ الساجدین مرتبۂ پرنس سرتاج مرزا صاحب
❁ صہیونی دہشت گردی مشہور صحافی شکیل حسن شمسی
❁ اسرائیل کا آتنک واد (ہندی) مشہور صحافی شکیل حسن شمسی
❁ کلام زائرہ مجموعۂ کلام مرضیہ شمسی زائرہ
❁ امام حسینؑ کا سندیش مانوتا کے نام (ہندی) سید العلماء سید علی نقی
❁ اسلامی عقیدے (ہندی) آیۃ اللہ سید مجتبیٰ موسوی لاری
❁ دعائے کمیل ترجمہ مولانا شیخ محسن علی نجفی
❁ آسرا مجموعۂ کلام تنویر نقوی تنویرؔ نگروری
❁ دُر نایاب یاور حسین رضوی یاورؔ بہرائچی
❁ صراط سکون ڈاکٹر رضا حسین رمزؔ لکھنؤ
❁ انوار معصومین (حالات و معجزات) محترمہ ڈاکٹر نور النساء صاحبہ
❁ خاندان اجتہاد نمبر ۲۰۰۳ء تا ۲۰۰۹ء سالانہ

**منصوبے:**

(پہلے اردو پھر ہندی اور انگریزی اور بعد ازیں دوسری ہندوستانی زبانوں میں تخلیق و ترتیب و ترجمہ)

❁ معصومین اور برگزیدہ دینی ہستیوں کی سوانح عمریاں
❁ خاندان اجتہاد اور دوسرے علماء و مصنفین کے افادات عالیہ کی ترتیب و تہذیب کے بعد اشاعت
❁ شیعیت اور شیعوں کی تاریخ
❁ شیعہ علماء و ادباء اور دانشوروں کے تذکرے اور ان کے علمی و ادبی کارنامے
❁ اخلاقیات، اصلاح رسوم پر مفید عام لٹریچر
❁ ہندوستان میں شیعہ مقامات مقدسہ اور اوقاف کی انونٹری (Inventory)

❁ تحفۂ اثناعشریہ، عماد الاسلام، نزہۂ اثناعشریہ، حدیقۂ سلطانیہ، عبقات الانوار جیسی اعلیٰ پایہ حوالہ جاتی کتابوں کی تلخیص و تہذیب و ترجمہ

نوٹ:- حالات و وسائل اور افرادی قوت کے لحاظ سے دوسرے موضوعات بھی شامل کئے جائیں گے۔

**عصری ضرورتوں سے ہم آہنگ تحقیق کی ہمت افزائی ہمارا شیوہ ہے**

**آپ سے عرض ہے:**

❁ ہمیں اپنا گراں قدر تعاون دیں
❁ ہم سے اپنے دینی مسائل میں رابطہ فرمائیں
❁ ماہنامہ 'شعاع عمل' کے مستقل خریدار بنیں، ہماری دوسری مطبوعات زیادہ سے زیادہ خریدیں اور ان کی اشاعت میں حصہ لیں۔
❁ ہماری مطبوعات یا ماہنامہ شعاع عمل کا کوئی شمارہ اپنے کسی مرحوم عزیز کے نام سے ایصال ثواب میں تقسیم کریں۔
❁ آپ کے پاس کوئی مطبوعہ یا غیر مطبوعہ دینی کتاب، مسودہ، مرثیہ، مجموعہ مراثی، نوحہ یا قصیدوں کی بیاض وغیرہ ہو، تو ہمیں لائبریری کے لئے مرحمت فرمادیں۔ اس طرح ان کی حفاظت ہی نہیں بہتر استفادہ بھی ہو سکے گا۔
❁ آپ سہم امام سے بھی ہماری مدد فرما سکتے ہیں۔ مراجع کرام خصوصاً آقائی سیستانی مدظلہ الشریف کی جانب سے ہر سال دس لاکھ روپیہ سہم امام (خمس) لینے کی اجازت ہے۔

Head Office
**Noor-e-Hidayat Foundation**
Imambara Ghufranmaab, Maulana Kalbe Husain Road, Chowk, Lucknow-3 (INDIA)
Website: www.al-ijtihaad.com
E-mail: noorehidayat@gmail.com & yahoo.com
Ph:0522-2252230 Mob: 09335276180